VOL-9

رجب المرجب



مدرسۃ القائم

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education

## ہماری مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- مرضِ حبّ دنیا: علامات اور علاج
- مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- دوستی
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- امراضِ روحانی کی شناخت کی علامات
- بدنظری کے نقصانات اور اس کا علاج
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- بیٹی اللہ کی رحمت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- ثوابِ وضو
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ تا ۸

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 0306-2087242, 0304-2035290, 6366644

ویب سائٹ: www.al-qaim.com ای میل: info@al-qaim.com

Design By Al-Qaaim Graphics

Printed By Al-Basit Printers 021-6606211 - 4268448

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب
میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہو گئی

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نو جوان / بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آداب اسلامی سے متعلق معلومات

☆مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تا کہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نو جوانوں / بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نو جوان / بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں ۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نو جوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مدد و معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

## Creative Writing

☆ مندرجہ ذیل تصویر میں جو پیغام ہے اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔





## ☆ مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانئے ؟

تصوّراتی خاکہ




۱۔ آپ کو تاریخ کا عظیم ترین فلسفی شمار کیا جاتا ہے۔
۲۔ آپ صدرالمتألھین کے نام سے بھی مشہور ہیں۔
۳۔ آپ ایران میں پیدا ہوئے لیکن بصرہ کے سفر میں انتقال کر گئے۔
۴۔ آپ کے اساتذہ میں میر داماد ؒ نمایاں ہیں۔
۵۔ آپکی مشہور ترین کتابوں میں ایک ''اسفار'' بھی ہے۔




۱۔ آپ ۱۸۹۹ء میں ایران کے شہر ''خوئی' میں پیدا ہوئے۔
۲۔ آپ کے شاگردوں کی ایک بڑی تعداد اجتہاد بلکہ مرجعیت کے درجہ تک فائز ہوئی۔
۳۔ آپ کے نمایاں ترین شاگردوں میں آیت اللہ سیستانی ، آیت اللہ باقر الصدرؒ، آقائے مہدی الحکیم شامل ہیں۔
۴۔ آپ کے علمی شاہکاروں میں نمایاں ترین کتاب ''معجم الرجال الحدیث'' ہے جو کہ احادیث کے راویوں کے حالات پر ہے۔
۵۔ آپ ۱۹۹۲ء میں نجف اشرف میں انتقال کر گئے۔

۱۔ آپ ایران کے شہر اصفہان میں پیدا ہوئے۔

۲۔ قم میں آیت اللہ عبدالکریم حائریؒ اور نجف میں آیت اللہ نائینیؒ کے انتقال کے بعد مرجعیت کی ذمّہ داری آپکے کاندھوں پر آگئی۔




۳۔ آپ کے نمایاں ترین شاگردوں میں آیت اللہ محسن الحکیمؒ اور آیت اللہ ہادی میلانیؒ اور آیت اللہ بہجت بھی شامل ہیں۔

۴۔ آپ کی شخصیت کی خصوصیات میں اپنے دوستوں سے شدید محبت، طالبِ علموں کے اُمور کا اہتمام اور مصیبتوں پر صبر وتحمّل نمایاں تھیں۔

۵۔ آپ کی تالیفات میں سب سے مشہور کتاب "الوسیلۃ النّجاۃ" ہے۔

---

☆ اسلامی واقعہ پہچانئے ؟





## قرآن

سوال : آیتِ استعاذہ (اعوذ باللّٰہ من الشّیطان الرّجیم) کس سورہ میں ہے؟

جواب : سورۂ نحل آیت ۹۸۔

سوال : قرآن کی زینت کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : اسے اچھی آواز میں تلاوت کرنا۔

سوال : وہ کون سی مسجد ہے جس کا ذکر پورے قرآن میں ایک بار ہوا ہے؟

جواب : مسجدِ اقصیٰ۔

سوال : قرآن کی موجودہ ترتیب کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : ترتیبِ توقیفی۔

سوال : رسولِ خداؐ کو کس سورہ میں خاتم الانبیاء کہا گیا ہے؟

جواب : سورۂ احزاب آیت نمبر ۴۰۔

سوال : ختمِ قرآن کی دعا کس امامِ معصومؑ سے منقول ہے؟

جواب : امام جعفر صادقؑ ۔

سوال : وہ کونسے سورہ ہیں کہ اگر نماز میں ایک شروع کیا جائے تو دوسرا ساتھی سورہ پڑھنا بھی ضروری ہے؟

جواب : سورۂ فیل اور سورۂ قریش ، سورۂ والضّحیٰ اور سورۂ الم نشرح۔

سوال : قرآن کے وہ سورہ جوالحمدللہ سے شروع ہوتے ہیں انہیں مجموعی طور پر کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : حامدات۔

سوال : حامدات کتنے سورہ ہیں؟

جواب : پانچ۔سورۂ الحمد،سورۂ انعام،سورۂ کہف،سورۂ سبا،سورۂ فاطر۔

سوال : ''گالی نہ دو'' یہ حکم کس سورہ میں ہے؟

جواب : سورۂ انعام آیت نمبر۱۰۸۔

## انبیائے کرامؑ

سوال : حضرت آدمؑ کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب : تقریباً ۹۳۰ سال۔

سوال : سب سے پہلے کس نبی کی قوم پر عذاب آیا تھا؟

جواب : حضرت نوحؑ ۔

سوال : حضرت آدمؑ کی شکل وصورت ایک نبی اور ایک پیغمبر سے ملتی جلتی تھی،ان کے نام بتائیے؟

جواب : اپنے بیٹے حضرت شیثؑ اور رسولِ خداؐ سے۔

سوال : قرآن میں طوفانِ نوحؑ کا ذکر کس سورہ میں آیا ہے؟

جواب : سورۂ ہود۔



سوال : حضرت نوحؑ کے کن بیٹوں سے دوبارہ زندگی شروع ہوئی؟

جواب : یام،سام،حام اور یافث سے۔

سوال : حضرت نوحؑ کا کونسا بیٹا طوفانِ نوحؑ میں ڈوب گیا تھا؟

جواب : کنعان۔

سوال : طوفانِ نوحؑ کے کتنے سال بعد تک حضرت نوحؑ زندہ رہے؟

جواب : ۵۰۰ سال تک۔

سوال : حضرت نوحؑ کی قوم کے بعد کس قوم کو سب سے زیادہ شہرت حاصل ہوئی؟

جواب : قومِ عاد۔

سوال : طوفانِ نوحؑ کتنے عرصہ تک جاری رہا؟

جواب : ایک سال دس دن تک۔

سوال : حضرت جبرئیلؑ نے حضرت نوحؑ کے طوفان کی کیا علامت بتائی تھی؟

جواب : کنوؤں سے پانی اُبلے گا۔

## مقدّس مقامات

سوال :قبرِ رسولؐ کی زیارت کرنے کا آخرت میں رسولؐ اللہ نے کیا ثواب بتایا ہے؟

جواب : میں اس کی شفاعت کروں گا۔

سوال : جو حیثیت ہونے کے باوجود قبر رسولؐ کی زیارت کے لئے نہ جائے اسکے متعلق رسولؐ خدا نے کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب : اس نے مجھ پر ظلم کیا اور اسکا کوئی عذر قبول نہ کیا جائے گا۔

سوال: حضرت فاطمہ زہراؑ کس دن حضرت حمزہؑ کی قبر کی زیارت کے لئے جاتی تھیں؟

جواب: پیر اور جمعرات۔

سوال: زیارتِ قبورِ معصومینؑ کے چند آداب بیان کریں؟

جواب: زیارت سے پہلے غسل کرنا، پاک و پاکیزہ لباس پہننا، صدقہ دینا، توبہ و استغفار کرنا، خوشبو لگانا۔

سوال: کسی زائر کو سلام اور مبارکباد دینے کا کیا ثواب امام جعفرؑ صادق نے بتایا ہے؟

جواب: تمہیں بھی اسی کی مانند ثواب ملے گا اور تمھارے لئے بھی رحمتِ خدا شامل حال ہوجائے گی۔

## اخلاقیات

سوال: بتائیے یہ علامت کس روحانی مرض کی ہے؟

۱۔ اگر مجھے کوئی نصیحت کرے تو میں اسے کوئی اہمیت نہیں دیتا۔

۲۔ چاہتا ہوں کہ ہر جگہ مجھ سے امتیازی سلوک کیا جائے اور مجھے ہی اہمیت دی جائے۔

۳۔ اپنے سے کم مرتبہ لوگوں سے ملاقات کرنے کا بالکل دل نہیں چاہتا۔

۴۔ چاہتا ہوں کے لوگ میرے آگے پیچھے چلیں۔

۵۔ اپنے آگے سب کو حقیر سمجھتا ہوں۔

۶۔ اپنا خاندان اور اپنی اولاد ہی سب سے بہتر اور برتر نظر آتی ہے۔

۷۔ دوسروں کی رائے اپنے رائے کے مقابلے میں ہمیشہ غلط لگتی ہے۔

جواب: **غرور و تکبّر۔**



سوال: جہنّم میں دوزخیوں کو پینے کے لئے کیا دیا جائے گا؟

جواب: ۱۔ حمیم (کھولتا ہوا پانی) ۲۔ غساق (پیپ) ۳۔صدید ۴۔ طینۃ الخبال (دوزخیوں کا پسینہ) ۵۔ مھل۔

سوال: ایسا پانی پی کر دوزخیوں کی کیا حالت ہوگی؟

جواب: وہ ان کے چہرے کو بھون ڈالے گا اور اس کے چہرے کی کھال اتر کر گر پڑے گی اور جب پیٹ میں جائے گا تو اسکی آنتیں ٹکڑے ٹکڑے کر دے گا۔

سوال: جہنّمیوں کو کھانے میں کیا دیا جائے گا؟

جواب: زقوم۔

سوال: اگر زقوم کا ایک قطرہ اس دنیا میں گرا دیا جائے تو کیا ہوگا؟

جواب: رسولؐ فرماتے ہیں کہ تمام دنیا والوں کا چین آرام تباہ ہوجائے گا۔

سوال: جب جنّتی جہنّمیوں سے پوچھیں گے کہ تم کن اعمال کی وجہ سے دوزخ میں آئے تو اُن کے کم از کم دو جوابات تحریر کریں؟

جواب: ۱۔ ہم نماز نہیں پڑھتے تھے ۲۔ محتاج کو کھانا نہیں کھلاتے تھے

سوال: جب خالص مومن جہنّم کے اوپر سے گذرے گا تو جہنّم کیا کہے گی؟

جواب: اے مومن (جلدی جلدی) گذر جا تیرے نور نے تو میرے شعلوں کو بجھا دیا ہے۔

سوال : رسولِؐ خدا گناہ گار عورتوں کو کیوں صدقہ دینے کی تاکید فرماتے ہیں؟

جواب : کہتے تھے میں نے تمھاری زیادہ تعداد کو جہنّم میں دیکھا ہے اسلئے کہ تم لعن طعن بہت کرتی ہو اور اپنے ساتھ رہنے والوں کے حقوق بجا نہیں لاتی ہو۔

سوال : رسولِؐ خدا نے جب جہنّم پر نگاہ کی تو کن لوگوں کی اکثریت مشاہدہ کی؟

جواب : گناہگار عورتوں اور گناہ گار دولت مندوں کی۔

سوال : اس آیت کے کیا معنیٰ ہیں؟

”اَلَیْسَ فِیْ جَهَنَّمَ مَثْوًی لِّلْمُتَكَبِّرِیْنَ“

(سورۂ زمر، آیت نمبر ۶۰)

جواب : کیا ان مغروروں کا ٹھکانہ جہنّم نہیں ہے؟۔

سوال : کس قسم کے مالداروں کو سب سے پہلے جہنّم میں ڈالا جائے گا؟

جواب : جو اپنے مال سے اللہ کا حق ادا نہیں کرتے (یعنی خمس و زکوٰۃ و دیگر واجبات ادا نہیں کرتے)۔

سوال : بتایئے دشمنوں کے شر سے بچنے کے لئے علاّمہ حلّیؒ نے یہ جملہ کتنی بار پڑھنے کی تاکید کی ہے

”یا قاھر العدوّ یا والی الولی یا مظھر العجائب یا مرتضیٰ علی“؟

جواب : ۱۰۰ بار۔



سوال : ارادہ کو قوی اور مضبوط بنانے کے لئے کونسے سورہ کی تلاوت عظیم فائدے کی حامل ہے؟

جواب : سورۂ حشر۔

سوال : سورۂ حشر کی کونسی آیات خاص طور پر روحانیت کو قوی کرنے کے لئے علماء نے تاکید فرمائی ہیں؟

جواب : آخری ۴ آیات۔

سوال : کسی کام کو شروع کرنے سے پہلے پروردگار عالم کے کس نام کو ۵۶ مرتبہ پڑھنے کی امام رضاؑ نے تعلیم فرمائی ہے کہ وہ کام اپنے بہترین انجام تک پہنچے؟

جواب : المبدیُ۔

سوال : رجب کے مہینے میں امام رضاؑ کی زیارت کو کتنے مستحب حج سے افضل بتایا گیا ہے؟

جواب : ۱۰۰۰ قبول شدہ مستحب حج سے افضل ہے۔

سوال : اصل خاکِ شفا پر سجدہ زمین کے کتنے طبقات کو نورانی کر دیتا ہے؟

جواب : ۷ طبقات۔

سوال : امام صادقؑ نے کس چیز پر سجدہ کرنے کے متعلق فرمایا ہے کہ اس سے نماز مکمل ہوتی ہے چاہے وہ ناقص ہی کیوں نہ ہو؟

جواب : خاکِ شفا پر سجدہ۔

## متفرّق فقهی مسائل

سوال : اگر کوئی شیعہ اردو میں اپنی بیوی کو طلاق دے تو کیا صحیح ہے؟

جواب : جی نہیں، طلاق نہیں ہوگی۔

سوال : اگر شوہر بیوی کو طلاق دے لیکن بیوی طلاق پر راضی نہ ہو تو کیا طلاق ہوجائے گی؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : شوہر اگر اکیلے میں خود صحیح عربی میں اپنی بیوی کو طلاق دے دے تو کیا ہوگا؟

جواب : طلاق نہیں ہوگی کیونکہ ضروری ہے کہ طلاق کا صیغہ دو عادل مرد اپنے کانوں سے سنیں۔

سوال : کیا کپڑا پاک کرنے سے پہلے اس کو پاک کرنے کی نیت کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں اگر اس طرح سے کپڑا دھویا کہ جیسے پاک کیا جاتا ہے تو کپڑا پاک ہوجائے گا چاہے نیت نہ بھی کی ہو۔

سوال : کیا وضو وغسل وتیمّم کی نیت کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں ان کو انجام دینے کے لئے قربۃً الی اللہ کی نیت ضروری ہے۔

سوال : مسلمان بینک میں سود لینے کی نیت اور شرط کے ساتھ پیسہ رکھوانا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : واجب موسع کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : وہ واجب جس کو ادا کرنے کے لئے خدا نے کچھ مہلت دی ہو مثلاً نماز۔



سوال : واجبِ توصّلی سے کیا مراد ہے؟

جواب : وہ واجب جسے انجام دینے کے لئے قصدِ قربت ضروری ہے۔

سوال : کسی مرد کے لئے اسکی ساس ہمیشہ کے لئے محرم ہوجاتی ہے، اس جملے کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب : یعنی اگر وہ اپنی بیوی کو طلاق دے دے یا بیوی کا انتقال ہوجائے تب بھی وہ اپنی ساس سے نکاح نہیں کرسکتا۔

سوال : کیا کسی معمولی بیماری میں کسی عورت کا مرد ڈاکٹر کو دکھانا جائز ہے؟

جواب : اگر عورت کے پردے کی مخالفت نہ ہو اور ڈاکٹر براہِ راست اسکا جسم نہ چھوئے تو اجازت ہے۔

سوال : کیا سالی کا اپنے بہنوئی سے پردہ کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں واجب ہے۔

سوال : کیا بھابھی کا اپنے دیور سے پردہ کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا کسی لڑکی کے پھوپھا یا خالو اس کے محرم ہوتے ہیں؟

جواب : جی نہیں وہ نامحرم ہیں اور ان سے بھی پردہ کرنا ضروری ہے۔

سوال : اگر اولاد کافر ہوجائے تو کیا اسے اپنے باپ کی میراث ملے گی؟

جواب : جی نہیں، قتل اور کفر دونوں میراث کے حق کو ختم کردیتے ہیں۔

سوال : بعض افراد کا خواب چھپوا کر تقسیم کرایا جاتا ہے جس میں لکھا ہوتا ہے کہ اگر اتنی کاپیاں تقسیم نہ کیں تو آفت آجائے گی تو ہماری کیا ذمّہ داری ہے؟

جواب : ایسی چیزیں خرافات ہیں اور انکا کوئی اعتبار نہیں ہے۔

## اجتہاد و تقلید

سوال : ادلّۂ اربعہ کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : ۱۔ قرآن ۲۔ سنّت ۳۔ اجماع ۴۔ عقل۔

سوال : حدیثِ صحیح کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : جس کے تمام راوی شیعہ بھی ہوں اور عادل بھی ہوں۔

سوال : حدیثِ ضعیف کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : جس کے راوی غیر شیعہ ہوں اور اپنے مذہب کے غیر عادل بھی ہوں۔

سوال : کیا ایک عام شخص احادیث کی کتاب میں کسی حدیث کو پڑھ کر واجبات و حرام کا تعیّن کرسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا مقلِّد کسی عالم کی شخصیت سے متاثر ہوکر بغیر اسکی اعلمیت کی تحقیق کئے اسکی تقلید کرسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر کسی شخص کو کوئی غلط مسئلہ بتادیا ہو تو کیا کیا جائے؟

جواب : اگر واجب و حرام کی مخالفت لازم آرہی ہو تو بتانا ضروری ہے۔



سوال : اگر ہم نے کسی کو کوئی مسئلہ بتایا بعد میں اس مجتہد نے اپنا مسئلہ تبدیل کردیا تو ہماری کیا ذمّہ داری ہے؟

جواب : ہم پر اسے فتویٰ کی اطلاع دینا واجب نہیں ہے۔

## نجاست و مطہرات

سوال : اگر پانی قلیل ہو اور اس میں عین نجاست کا ایک ذرّہ یا قطرہ گر جائے تو کیا ہوگا؟

جواب : وہ پانی نجس ہوجائے گا۔

سوال : ہر وہ پانی جس کے متعلق یہ شک ہو کہ کہیں یہ نجس تو نہیں ہے اسے کیا مانا جائے گا؟

جواب : پاک۔

سوال : واش روم کے فرش پر پڑے ہوئے پانی کو کیا نجس سمجھا جائے گا؟

جواب : جب تک اس کے نجس ہونے کا یقین نہ ہو اسے بھی پاک سمجھا جائے گا۔

سوال : کیا مری ہوئی مچھلی نجس ہوتی ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر کپڑے پر کوئی مچھر بیٹھا ہو اور اسے مارنے پر اسکا خون کپڑے پر لگ جائے تو کیا حکم ہے؟

جواب : وہ خون پاک ہے۔

سوال : مسلمان ملک میں کسی شخص کے متعلق یہ شک ہو کہ شاید یہ ہندو یا قادیانی ہے تو کیا اسے نجس سمجھیں؟

جواب : جب تک شک رہے، اسے پاک سمجھیں۔

سوال : اگر یہ معلوم نہ ہو کہ میرے کپڑے پر مچھر کا خون لگا ہے یا انسان کا تو اسے کیا سمجھیں؟

جواب : پاک سمجھیں گے اور تحقیق کرنا بھی واجب نہیں ہے۔

سوال : اگر کوئی پاک چیز کسی نجس چیز کو چھو جائے اور شک ہو کہ شائد ان میں سے دونوں یا کوئی ایک چیز شاید تَر تھی تو کیا حکم ہے؟

جواب : اس شک سے پاک چیز نجس نہ ہوگی۔

سوال : اگر کسی قمیض کی آستین نجس ہو جائے تو کیا پوری قمیض کو پاک کرنا ہوگا؟

جواب : جی نہیں جتنا حصہ نجس ہوگا فقط اتنا ہی پاک کرنا ہوگا۔

سوال : اگر ہم کسی کو نجس لباس میں نماز پڑھتے دیکھیں تو کیا اسے بتانا ضروری ہے جبکہ نمازی کو نجاست کا علم نہیں ہے؟

جواب : جی نہیں۔

## غسل و تیمّم

سوال : کیا عورتوں کے لئے غسلِ جمعہ کرنا مستحب ہے؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : اگر کسی کو نماز جمعہ نہ پڑھنی ہو تو کیا تب بھی وہ غسل جمعہ کر سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : آقائے خامنہ ای، آقائے سیستانی، امام خمینیؒ اور آقائے خوئیؒ کے نزدیک غسل جمعہ کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب : تاکیدی مستحب ہے۔

سوال : کم از کم ۳ ایسے علماء کے نام بتایئے جن کے فتویٰ میں غسلِ جمعہ کرنا واجب ہے؟

جواب : شیخ یعقوب کلینیؒ ، شیخ صدوقؒ ، شیخ بہائیؒ ۔

سوال : کیا بہت سے مستحب غسل سب کی نیت کرتے ہوئے ایک ہی غسل میں انجام دیئے جا سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کوئی شخص غسل جمعہ کرنا بھول جائے تو کیا ہفتہ کو اسکی قضا کر سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کوئی شخص کسی ایسی چیز پر تیمّم کر کے نماز پڑھ لے جس پر تیمّم باطل ہے تو ایسی نمازوں کا کیا حکم ہے؟

جواب : ان تمام نمازوں کو دوبارہ پڑھنا ہوگا۔

سوال : کیا تیمّم میں انگلیوں کے درمیان بھی مسح کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا تیمّم سے پہلے انگوٹھی وغیرہ کو اتارنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں ہتھیلیوں، ہاتھ کی پشت اور پیشانی سے ہر وہ چیز ہٹانی چاہیئے جو مسح میں رکاوٹ ہو۔

سوال : اگر بھولے سے ہاتھوں کی پشت یا پیشانی کا کوئی حصہ مسح کرنے سے رہ جائے تو ایسا تیمّم کیسا ہے؟

جواب : باطل ہے۔

## نماز

سوال : نابالغ لڑکوں کو کس عمر سے نماز کی پابندی کروانا شروع کر دینی چاہیے؟

جواب : ۷ سال کی عمر سے۔

سوال : اگر نماز کے کسی واجب جزو میں صرف ایک سیکنڈ کے لئے ریا کاری ہو جائے تو کیا کیا جائے گا؟

جواب : بعض صورتوں میں نماز باطل ہو جائے گی اور اسے توبہ کے ساتھ دوبارہ انجام دینا ہوگا۔

سوال : اگر نماز پڑھنے کے بعد اس نماز کے بارے میں ریا کاری کا جذبہ دل میں پیدا ہو جائے تو اس نماز کا کیا ہوگا؟

جواب : وہ نماز صحیح شمار ہوگی۔

سوال : فقط ریا کاری کا وسوسہ آنے سے کیا نماز پر کوئی فرق پڑتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔



سوال : اگر کسی کو رکوع میں جانے کے بعد یہ شک ہو کہ شائد میں نے الحمد کے بعد دوسرا سورہ نہیں پڑھا تو کیا کیا جائے؟

جواب : وہ نماز جاری رکھے اور اس شک پر توجّہ نہ دے۔

سوال : قیام متصل بہ رکوع، رکوع سے پہلے کیا جاتا ہے یا رکوع کرنے کے بعد؟

جواب : رکوع سے پہلے۔

سوال : اگر کوئی بھولے سے یا مسئلہ واقف نہ ہونے کی بناء پر حقیقی طور پر قیام متصل بہ رکوع ترک کر دے تو کیا کرنا ہوگا؟

جواب : اسکی نماز باطل ہوگی کیونکہ قیام متصل بہ رکوع واجبِ رُکنی ہے۔

سوال : کیا قیام متصل بہ رکوع کی غلطی زیادہ تر لوگ کرتے ہیں؟

جواب : جی نہیں لوگوں کی اکثریت اگر چہ اس اصطلاح سے واقف نہیں ہے لیکن تقریباً لوگوں کی اکثریت اسکو انجام دیتی ہے۔

سوال : کیا رکوع یا سجدہ کے ذکر کے طور پر ۳ مرتبہ سبحان اللہ پڑھا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا رکوع یا سجدہ کا واجب ذکر پڑھتے وقت جسم کو زیادہ حرکت دے سکتے ہیں؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر تیسری یا چوتھی رکعت میں تسبیحاتِ اربعہ پڑھنا بھول جائے اور رکوع میں جا کر یاد آئے تو کیا کریں؟

جواب : نماز صحیح ہے جاری رکھیں۔

## روزہ

سوال : نابالغ لڑکوں کو کس عمر سے روزہ رکھوانے کی مشق شروع کر دینی چاہیے؟

جواب : ۹ سال کی عمر سے۔

سوال : بتایئے آقائے خامنہ ای اور آقائے سیستانی کے فتویٰ میں وہ روزے اور نمازیں جو مرحوم باپ نے لاپرواہی میں نہیں رکھے/نہیں پڑھیں، کیا ان کی قضا کرنا بھی بڑے بیٹے پر واجب ہے؟

جواب : جی نہیں بڑے بیٹے پر فقط ان روزوں اور نمازوں کی قضا کرنا ضروری ہے جو باپ نے مجبوری میں چھوڑے ہوں جیسے بیماری وغیرہ۔

سوال : مندرجہ بالا مسئلہ میں مرحوم آیت اللہ خوئیؒ کیا فرماتے تھے؟

جواب : وہ فرماتے تھے کہ احتیاطِ واجب ہے کہ جو نماز و روزہ باپ نے لاپرواہی میں چھوڑے ہوں ان کی قضا بھی بڑا بیٹا انجام دے۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ معمولی کمزوری ہونے کی وجہ سے ماہِ رمضان کے روزے کو نہیں چھوڑا جا سکتا؟

جواب : جی ہاں، البتہ اگر کمزوری نا قابل برداشت ہو جائے تو چھوڑا جا سکتا ہے۔

سوال: رمضان کے روزے کے فرض ہونے کا حکم قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

جواب : سورۂ بقرہ آیت ۱۸۳ میں۔

سوال : کیا رمضان کے روزوں کی نیت کو زبان سے ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں۔



سوال : اگر اگلے دن رمضان کا روزہ رکھنے کا ارادہ ہو مگر سحری میں آنکھ نہ کھلی اور نماز فجر کے بعد آنکھ کھلی تو روزہ کا کیا ہوگا؟

جواب : اس دن کا روزہ شمار ہو جائے گا اور اسے خود کو تمام روزہ کو توڑنے والے کاموں سے بچانا ہوگا۔

سوال : اگر کسی نے مثلاً رمضان کے ساتویں روزے کی نیت کی، بعد میں معلوم ہوا کہ وہ تو آٹھواں روزہ تھا تو اسکے اُس روزہ کا کیا ہوگا؟

جواب : اسکا روزہ صحیح ہے۔

سوال : کیا حالتِ روزہ میں خون کا عطیہ دیا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا حالت روزہ میں کسی لیباریٹری سے خون test کروایا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

## حج

سوال : اگر کوئی مستطیع کافر، شیعہ ہو جائے تو کیا اب شیعہ ہونے کے بعد اس پر حج واجب ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا دورانِ طواف بات چیت کرنے کی اجازت ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا طوافِ واجب بغیر وضو کے ہوسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا سعی کے دوران بات چیت کی اجازت ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر بہت تھک جائیں تو کیا سعی کے دوران کچھ دیر بیٹھ کر آرام کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کس پہاڑی پر بیٹھنا رزق کی زیادتی کے لئے مؤثّر بتایا گیا ہے؟

جواب : کوہِ صفا۔

سوال : کس پہاڑی پر بیٹھنا مغفرت کے لئے اور گناہوں کی معافی کے لئے فائدہ مند ہے؟

جواب : کوہِ مروہ۔

سوال : کیا روایت کے مطابق جنّت سے زمین پر آنے پر حضرت حوّا کو کس پہاڑی پر اُتارا گیا تھا؟

جواب : کوہِ مروہ۔

سوال : نمازِ طواف کی دو رکعتوں میں الحمد کے بعد کونسے سورہ پڑھنا مستحب قرار دیا گیا ہے؟

جواب : پہلی رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد سورۂ توحید اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۂ کافرون۔



سوال : طواف کے بعد اور سعی سے پہلے کونسا عمل انجام دینا مستحب ہے؟

جواب : آبِ زم زم پینا اور اسکو اپنے سر، پیٹ اور پیٹھ پر ڈالنا۔

## خمس و زکوٰۃ

سوال : اگر کسی چیز کے متعلق یہ شک ہو کہ اس پر ایک سال پورا ہوا یا نہیں تو کیا خمس واجب ہوگا؟

جواب : جب تک شک رہے گا خمس واجب نہ ہوگا۔

سوال : اگر کوئی مال کسی کو قرض کے طور پر دیا ہو اور اس پیسے پر خمس کی تاریخ آ گئی ہو اور ہمیں وہ پیسے واپس مانگتے ہوئے شرم آ رہی ہو تو خمس کا کیا مسئلہ ہوگا؟

جواب : خمس دینا واجب ہوگا چاہے الگ ہی سے پیسے دینا پڑیں۔

سوال : اگر کوئی کافر شیعہ ہو جائے اور اس پر پچھلی زندگی میں خمس واجب ہو تو کیا اب اسے شیعہ ہونے کے بعد ادا کرنا ضروری ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : حرام میں خرچ کئے گئے پیسے کو اسلام خرچہ شمار نہیں کرتا تو کیا اسکا خمس نکالنا بھی ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر جو شخص خمس نہ نکالتا ہو کیا اس کا تحفہ قبول کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : جس مال پر خمس واجب ہو اور اسکو جان بوجھ کر ادا نہ کیا ہو تو اس مال کے استعمال کا کیا حکم ہے؟

جواب : اس کا استعمال حرام ہے۔

سوال : اگر خمس کی ادائیگی کی رقوم زیادہ ہو تو کیا مجتہد یا اسکے بااختیار وکیل کی اجازت سے اسے ماہانہ قسط وار ادا کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر فی الحال کسی چیز پر خمس کی ادائیگی کے لئے پیسے نہ ہوں تو اس چیز کے استعمال کا شرعی طریقہ کیا ہے؟

جواب : اسکے استعمال کی اجازت مجتہد یا اسکے بااختیار وکیل سے لی جاسکتی ہے۔

سوال : اولاد کی شادی کے موقع پر اپنی حیثیت سے بڑھ کر فضول خرچی کرنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے بلکہ وقت آنے پر اسکا بھی خمس نکالنا پڑے گا۔

سوال : کیا کسی غیر شیعہ سیّد کو سہمِ سادات دیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

## اسلامی کتابیں

سوال : احادیث کو موضوعات کے اعتبار سے جمع کرکے آقائے ری شہری نے کونسی مشہور کتاب تالیف کی ہے؟

جواب : میزانُ الحکمۃ۔



سوال : صحیفہ کاملہ کی کتنی ایسی دعائیں ہیں جن میں قرآنی آیات نقل ہوئی ہیں؟

جواب : ۷۔

سوال : صحیفہ کاملہ میں کل کتنی دعائیں ہیں؟

جواب : ۵۴۔

سوال : صحیفہ کاملہ کی سب سے طولانی دعا کونسی ہے؟

جواب : دعائے روزِ عرفہ۔

سوال : صحیفہ کاملہ کی سب سے چھوٹی دعا کونسی ہے؟

جواب : دعا ۱۸۔

## تاریخ

سوال : استادُ الاصولیّین کس مجتہد کو کہا جاتا ہے؟

جواب : آقائے باقر وحید بہبہانیؒ۔

سوال : قرآن کو علی الاعلان سب سے پہلے کس صحابیٔ رسولؐ نے تلاوت کیا؟

جواب : حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ۔

سوال : وہ کونسے نبی تھے جن کے دور میں ۲۰ سال تک ایک قطرہ پانی نہ برسا؟

جواب : حضرت ادریسؑ۔

سوال : وہ کونسے نبی ہیں جن کی رُوح چوتھے اور پانچویں آسمان کے درمیان قبض کی گئی؟

جواب : حضرت ادریسؑ۔

سوال : وہ کونسے نبی تھے جنھوں نے سب سے پہلے لوگوں کو قلم سے لکھنا اور لباس سی کر پہننا سکھایا؟

جواب : حضرت ادریسؑ۔

سوال : وہ کونسے نبی تھے جن کی قوم پر چیونٹیوں کا عذاب نازل ہوا؟

جواب : حضرت ہودؑ۔

سوال : حضرت لوطؑ کی ۳۰ سال تبلیغ کے باوجود کتنے گھروں نے اسلام قبول کیا؟

جواب : فقط ایک گھر نے۔

سوال : حضرت اسحاقؑ کی والدہ کا کیا نام تھا؟

جواب : حضرت سارہؑ ۔

سوال : وہ کونسے نبی کی قوم تھی جن پر دیگر گناہوں کے علاوہ کنجوسی، غرور اور نجاست سے خود کو پاک نہ کرنے کی عادت پر عذابِ خدا آیا تھا؟

جواب : حضرت لوطؑ ۔

سوال : حضرت ایوبؑ کتنے سال تک خدا کی طرف سے امتحانات میں مبتلا رہے؟

جواب : ۷ سال تک۔

سوال : بتایئے ۲۸ صفر ۱۱ھ میں اللہ کے کس نبی کی وفات ہوئی؟

جواب : جناب رسولِ خداؐ کی۔



## معلوماتِ عامّہ

سوال : بتایئے افغانستان میں سب سے زیادہ کونسی زبانیں بولی جاتی ہیں؟

جواب : فارسی ، پشتو ، ازبک۔

سوال : فارسی یا داری کتنے فیصد افغانی باشندوں کی زبان ہے؟

جواب : ۸۰ فیصد۔

سوال : افغانستان میں مسلمانوں کی آبادی کتنے فیصد ہے؟

جواب : ۹۹ فیصد۔

سوال : افغانستان نے انگریزوں سے کس سن میں آزادی حاصل کی؟

جواب : ۱۹۱۹ء میں۔

سوال : اسلامی ملک الجزائر کی کرنسی کا کیا نام ہے؟

جواب : دینار۔

سوال : الجزائر میں کونسی زبان بولی جاتی ہے؟

جواب : عربی۔

سوال : الجزائر کی آبادی کے کتنے فیصد لوگ تعلیم یافتہ ہیں؟

جواب : تقریباً ۷۰ فیصد۔

سوال : ایران کا اسلامی انقلاب کس سن میں آیا؟

جواب : ۱۹۷۹ء میں۔

سوال : آبادی کے لحاظ سے شہر مشہدِ مقدّس، ایران میں کس نمبر پر ہے؟

جواب : دوسرے نمبر پر، پہلے نمبر پر تہران ہے۔

سوال : قم کا شہر تہران سے کتنے فاصلے پر ہے؟

جواب : ۹۷ میل۔

## خاندانِ اھل بیت ؑ

سوال : مندرجہ ذیل اشاروں سے عظیم شخصیت کو پہچانئے؟

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ والدہ | | فاطمہ کلابیہ |
| ۲۔ ولادت | | ۴ شعبان ۲۶ھ |
| ۳۔ شہر ولادت | | مدینہ منوّرہ |
| ۴۔ شہادت | | ۱۰ محرم ۶۱ھ بروز جمعہ |
| ۵۔ زوجہ محترمہ | | حضرت لبابہ |
| ۶۔ اولاد | | فضل، قاسم، عبداللہ |
| ۷۔ کنیت | | ابوالفضل |
| ۸۔ نام | | -------- |



سوال : بتائیے یہ شعر کس عالمِ دین کا ہے؟

جب زبان پر کبھی آجاتا ہے نامِ عباس
دیر تک ہونٹوں سے خوشبوئے وفا آتی ہے

جواب : علاّمہ سیّد ذیشان حیدر جوادیؒ۔

سوال : حضرت عباسؑ کے عِلم کے متعلق معصومینؑ نے کیا فرمایا؟

جواب : عباسؑ بن علیؑ کو عِلم اس طرح بھرا گیا تھا جس طرح پرندے کے بچے کو دانہ بھرا جاتا ہے۔

سوال : جب صحابیٔ رسولؐ حضرت ابن عباسؓ سے پوچھا گیا کہ آپ کے اور علیؑ کے علم میں کیا فرق ہے تو انھوں نے کیا فرمایا تھا؟

جواب : علیؑ کے علم کے مقابلے میں میرا علم ایسا ہی ہے جیسے سمندر کے مقابلے میں قطرہ۔

سوال : ساقی اور سقّاء کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : ساقی، حضرت علیؑ کو اور سقّاء، حضرت عباسؑ علمدار کو۔

سوال : واقعہ کربلا میں حضرت عباسؑ علمدار کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب : ۳۴ سال۔

سوال : حضرت ام البنینؑ والدۂ حضرت عباسؑ نے مولا علیؑ سے شادی کے بعد امام حسنؑ و امام حسینؑ سے کیا فرمایا تھا؟

جواب : بچوں میں تمھاری ماں بن کر نہیں آئی ہوں ۔تم مجھے اپنی مادرِ گرامی کی ایک کنیز تصوّر کرو۔

## اصحابِ معصومینؑ

سوال : بتایئے اسلام کے وہ ۳ کونسے علمدار تھے جن تینوں کے شانے قلم ہوگئے؟

جواب : جنگِ اُحد میں حضرت مصعب بن عمیرؓ کے، جنگِ موتہ میں حضرت جعفر طیارؓ کے اور میدانِ کربلا میں حضرت عباسؑ علمدار کے۔

سوال : وہ کونسے صحابیِ رسولؐ تھے جن کے ہاتھ میں علم رہا کرتا تھا لیکن جب جنگ کا موقع آتا تھا تو رسولؐ ان سے علم لے کر مولا علیؑ کے حوالے کر دیتے تھے؟

جواب : حضرت سعد بن عبادہؓ ۔

سوال : شہدائے کربلاؑ میں سب سے افضل کس شہید کو قرار دیا جاتا ہے؟

جواب : حضرت عباسؑ علمدار کو۔

سوال : کیا جنگِ صفّین میں مولا علیؑ کے لشکر میں حضرت عباسؑ علمدار تھے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : حضرت ابو ایوب انصاریؓ صحابیِ رسولؐ کی قبر کہاں ہے؟

جواب : استنبول (ترکی) میں۔



سوال : حضرت ابو ایوب انصاریؓ کے گھر میں رسولؐ اللہ عارضی طور پر کتنے عرصہ رہے؟

جواب : ۷ ماہ۔

سوال : ارکانِ اربعہ کن عظیم شخصیات کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت ابوذر غفاریؓ، حضرت سلمان فارسیؓ، حضرت مقدادؓ، حضرت عمار یاسرؓ۔

سوال : وہ کونسی شخصیت تھی جو رسولؐ خدا کی زیارت نہ کر سکی تھی اور انھوں نے رسولؐ اللہ کے زمانے کے حالات پر ایک کتاب بھی لکھی تھی؟

جواب : سلیم ابن قیسِ ہلالیؓ۔

سوال : ان کی وہ کتاب کس نام سے مشہور ہے؟

جواب : کتاب سلیم ابنِ قیسؓ۔

سوال : حضرت ابوبکر کے وہ کونسے بیٹے تھے جنھیں شیعہ علیؑ کہا جاتا ہے؟

جواب : محمد ابن ابی بکرؓ۔

یاد کرنے کیلئے

# موضوعاتی احادیث

## رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

۱۔ قیامت کے دن نیک لوگوں کا سردار وہ شخص ہے جو اپنے ماں باپ سے ان کی موت کے بعد بھی نیکی کرے۔

۲۔ والدین سے نیکی کرنا اور صلہ رحمی کرنا (قیامت) کے حساب کو آسان کرتے ہیں۔

۳۔ عاق (یعنی والدین کی نافرمانی کرنے والے شخص) کو خدا کی طرف سے یہ کہہ دیا جائے گا کہ تو جتنا چاہے عمل کر میں تجھے نہیں بخشوں گا۔

۴۔ جو شخص یہ پسند کرتا ہے کہ اس کی عمر زیادہ ہو اور اس کے رزق میں وسعت ہو تو وہ ماں باپ سے اچھا سلوک کرے کیونکہ ان سے اچھا سلوک کرنا اللہ کی اطاعت ہے۔

## امام رضا علیہ السلام نے فرمایا

۵۔ خدا نے والدین کی نافرمانی کو حرام قرار دیا ہے کیونکہ اس کی وجہ سے اطاعتِ خدا کی توفیق ختم ہو جاتی ہے۔



☆ مقدس مقامات پہچانئے ؟

















# جوابات

## شخصیات

۱۔ ملّا صدرا ؒ۔

۲۔ آیت اللہ العظمیٰ سید ابوالقاسم الخوئی ؒ۔

۳۔ آیت اللہ العظمیٰ سید ابوالحسن اصفہانی ؒ۔

## اسلامی معجزہ

...... معجزۂ شقُّ القمر۔

## خاندانِ اہلِ بیتؑ

...... حضرت عباس علمدار علیہ السلام۔

## مقدّس مقامات

۱۔ خانۂ کعبہ کا اندرونی منظر۔

۲۔ جنت البقیع کا ایک منظر۔

۳۔ حضرت کمیل ابن زیادؓ روضہ۔ (کوفہ)

۴۔ حضرت میثم تمّارؓ کا روضہ۔ (کوفہ)

۵۔ مسجدِ اقصیٰ کا وہ حصہ جہاں سے رسولؐ اللہ کو معراج ہوئی۔

۶۔ شام میں حضرت ہابیل کی قبر۔

۷۔ بڑا امام بارگاہ آصف الدّولہ (لکھنؤ)۔

# عقائد

سوال : مقام اعراف کس جگہ کو کہتے ہیں ؟

جواب : وہ مقام جو جنت و دوزخ کے درمیان واقع ہے۔

سوال : مقام اعراف پر شفاعت کے لیے کون لوگ موجود ہونگے ؟

جواب : چہاردہ معصومینؑ اور ان کے خاص اصحاب اور ملائکہ۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ قیامت کے دن قرآن اور فرشتے شفاعت کریں گے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : وہ کونسے لوگ ہوں گے جن کے متعلق روایات میں یہ بات آئی ہے کہ اگر تمام نبی مرسل اور مقرب فرشتے بھی انکی شفاعت کریں تو بھی خدا انہیں معاف نہ کرے گا ؟

جواب : دشمنانِ اہلِ بیتؑ۔

سوال : حضرت علیؑ نے یہ جملہ کس عظیم شخصیت کے بارے میں فرمایا کہ اگر وہ اس روئے زمین پر تمام گناہ گاروں کی شفاعت کریں تو اللہ ان کی شفاعت قبول کرلے گا

جواب : حضرت ابوطالبؑ کے لیے۔

سوال : مولا علیؑ کے قول کے مطابق خدا نے نور حضرت ابوطالبؑ حضرت آدم کی پیدائش سے کتنے سال قبل خلق فرمایا تھا ؟

جواب : ۲۰۰۰ سال قبل۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ قیامت کے دن رسولؐ اللہ کے لیے مقام محمود، مقام شفاعت ہوگا ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : قرآن میں شفاعت کا ذکر کتنی بار آیا ہے ؟

جواب : ۳۰ سے زائد بار۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ بے نمازی اور شفاعت پر یقین نہ رکھنے والوں کی شفاعت نہیں کی جائے گی؟

جواب : جی ہاں۔



علم سحر کے وقت حاصل کرو
اس لئے کہ سحر خیزی میں
برکت اور کامیابی ہے،
رسولِ خدا ﷺ